یا اللہ جل جلالہ

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ
وعلیٰ آلک واصحابک یا حبیب اللہ

یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم



# جادو، ٹونا کے اثراتِ بد کا
# آیاتِ قرآنی سے علاج

بفیضانِ نظر

قدوۃ الاولیاء، شہزادہ غوث الوریٰ، شیخ المشائخ، النقیب الاشراف

## حضور السید طاہر علاؤالدین الحسنی الحسینی القادری الگیلانی البغدادی قدس سرہ العزیز

---


مرتب و مترجم

استاذ العلماء حضرت علامہ مفتی قاری

## محمد عرفان اللہ قادری اشرفی

شیخ الحدیث جامعہ ہجویریہ داتا گنج بخش لاہور

خطیب جامع مسجد غوثیہ رضویہ Q بلاک ماڈل ٹاؤن

0333-6901918


---


زیر اہتمام

## رانا محمد جاوید القادری الطاہری المدنی

مہتمم اعلیٰ جامع مسجد غوثیہ رضویہ

میلاد پارک Q بلاک ماڈل ٹاؤن لاہور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہ

وَعَلٰی اٰلِكَ وَ اَصْحَابِكَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ

# اِنتساب

☆ حضور پرُنور، شافع یوم النشور، آقا و مولیٰ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت عالیہ مطہرہ مقدسہ اور آپ کے وسیلہ جلیلہ سے پنجتن پاک، شہدائے کربلا اور جملہ اہل بیت و اصحاب رسول ﷺ

☆ حضرت پیران پیر دستگیر، محبوب سبحانی، قطب ربانی، غوث صمدانی، قندیل نورانی، عرفان ولایت سیدنا ابو محمد شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ

☆ امام العارفین زبدۃ السالکین حجۃ الکاملین سند الواصلین حضرت سیدنا مخدوم ابوالحسن علی بن عثمان ہجویری المعروف داتا گنج بخش فیض عالم رحمۃ اللہ علیہ

☆ قدوۃ الاولیاء شہزادۂ غوث الوریٰ شیخ المشائخ نقیب الاشراف حضور السید طاہر علاؤالدین الحسنی الحسینی الگیلانی البغدادی قدس سرہٗ العزیز

کے نامِ نامی و اسم گرامی سے منسوب کرنے کی سعادت حاصل کرتا ہوں

ذرۂ خاکِ راہِ طیبہ و بغداد

**محمد عرفان اللہ اشرفی قادری**

# حرفِ اوّلین

جادو کرنا اور کروانا کفریہ عمل ہے اس کا بہت رواج ہے۔ ہمارے ہاں جادو گروں اور عاملوں کی اکثریت کفریہ اعمال و اقوال کے ذریعے جادو کرتی ہے۔ گلی گلی عاملوں کے ڈیروں نے جادو ٹونے میں خطرناک حد تک اضافہ کردیا ہے ذاتی دشمنی و عداوت اور کاروبار میں حسد و رقابت وغیرہ کی بناء پر ذہنی سکون برباد کرنے، مختلف امراض و مشکلات سے دوچار کرنے ، ہمسائے سے نجات حاصل کرنے حتیٰ کہ میاں بیوی میں جدائی اور فرقت ڈالنے کے لئے ایک دوسرے پر جادو کروایا جاتا ہے اس سے زیادہ خوفناک بات یہ ہے کہ جادو ٹونے میں مبتلا حضرات اپنے علاج کے لئے ایسے عاملین کی طرف رجوع کرتے ہیں جو سفلی و شیطانی علوم کے ذریعے جنات کو خوش کر کے جادو کا علاج کرتے ہیں جو مصیبت پر مصیبت ہے اور علاج کی بجائے مرض میں اضافہ کا سبب بنتا ہے۔ اس موضوع کی اہمیت کے پیشِ نظر جادو ٹونے کے اثراتِ بد وغیرہ کا آیات قرآنی سے علاج درج کیا جارہا ہے۔

اگر کسی پر جادو ٹونہ کے اثرات ہوں یا آسیب ، جن کا سایہ ہو جس کے باعث وہ کسی بیماری میں مبتلا ہوجائے یا کسی بھی قسم کا گھریلو جھگڑا یا فتنہ وفساد کا ماحول پیدا ہوجائے یا دیگر گھریلو و کاروباری پریشانیاں لاحق ہوجائیں تو اس سے نجات کے لئے وہ روزانہ درج ذیل آیات مع درود غوثیہ گیارہ مرتبہ اول و آخر درج ذیل طریقہ کے مطابق خوش الحانی کے ساتھ پڑھ کر یا کسی اچھے قاری سے سن کر ہاتھ پر پھونک مار کر پورے بدن پر مسح کرے اور پانی پر دم کر کے گھر کے اندر چھڑکاؤ کرے اور یہ پانی خود پیے اور گھر کے دیگر افراد کو پلائے۔

انشاء اللہ وہ ہر قسم کی آفات سے محفوظ و مامون ہوجائے گا۔ اور ہر قسم کے جادو وغیرہ کے اثرات زائل ہوجائیں گے۔

# طریقۂ تلاوت

۱۔ درود غوثیہ گیارہ مرتبہ

۲۔ سورۃ الفاتحہ (مکمل)

۳۔ سورۃ البقرۃ کی ابتدائی پانچ آیات

۴۔ سورۃ البقرۃ کی آیت 102،

۵۔ سورۃ البقرۃ کی آیت 164-163

۶۔ سورۃ البقرۃ کی آیت 255 (آیت الکرسی)

۷ سورۃ البقرۃ کی آخری دو آیات 286-285

۸۔ سورۃ ال عمران کی آیات 19-18

۹۔ سورۃ الاعراف کی آیات 54 تا 56

۱۰۔ سورۃ الاعراف کی آیات 117 تا 122 (سات مرتبہ) پڑھنے کے بعد آیت نمبر 120 (وَاُلْقِیَ السَّحَرَۃُ سٰجِدِیْنَ) گیارہ مرتبہ

۱۱۔ سورۃ یونس کی آیات 82-81 (سات مرتبہ پڑھنے کے بعد آیت نمبر 81 کا یہ جملہ اِنَّ اللہَ سَیُبْطِلُہٗ سات مرتبہ)

۱۲ سورۃ طٰہٰ کی آیت 69 (سات مرتبہ)

۱۳۔ سورۃ المؤمنون کی آخری چار آیات 115 تا 118

۱۴۔ سورۃ الصافات کی ابتدائی دس آیات

۱۵۔ سورۃ الاحقاف آیات 29 تا 32

۱۶۔ سورۃ الرحمٰن کی آیات 33 تا 36

۱۷۔ سورۃ الحشر کی آخری 4 آیات 21 تا 24

۱۸۔ سورۃ الجن کی ابتدائی 9 آیات

۱۹۔ سورۃ الاخلاص (مکمل) 3 مرتبہ

۲۰۔ سورۃ الفلق (مکمل) (تین مرتبہ پڑھنے کے بعد آیت نمبر 4
**وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ** سات مرتبہ)

۲۱۔ سورۃ الناس (مکمل) تین مرتبہ

نوٹ: سورۃ الاخلاص، سورۃ الفلق اور سورۃ الناس تینوں سورتیں مذکورہ بالا طریقہ کے مطابق سات مرتبہ پڑھیں۔

۲۲۔ درود غوثیہ گیارہ مرتبہ

☆ نیز جادو ٹونے سے حفاظت کے لئے ضروری ہے کہ انسان ہر نماز کے بعد آیت الکرسی کی تلاوت کرے۔

☆ سورۃ البقرۃ کی گھر میں تلاوت کرنا بھی جادو سے حفاظت اور جادو ہوجانے کی صورت میں اس سے نجات کے لئے بہت مفید ہے

آخر میں دلی دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہم سب کو ہر قسم کے جادو ٹونہ کے اثراتِ بد، شرِ جنات، نظرِ بد اور حاسدین کے حسد سے محفوظ رکھے۔ آمین بجاہِ رحمۃ للعالمین ﷺ۔

.........................

# درود غوثیہ

| |
|---|
| اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ وَ |
| یااللہ! تو کرم وسخا کی کان، علم وحلم اور حکمت و دانائی کے سرچشمہ ہمارے آقا ومولا |
| مَنْبَعِ الْعِلْمِ وَ الْحِلْمِ وَالْحِكَمِ وَ عَلٰى اٰلِهٖ وَ اَصْحٰبِهٖ وَسَلِّمْ |
| حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر، آپ کی آل واصحاب پر رحمت وسلامتی نازل فرما |

☼ درود غوثیہ گیارہ مرتبہ پڑھیں

| |
|---|
| اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝ |
| میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں۔ |
| بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ |
| اللہ ہی کے نام سے (شروع کرتا ہوں) جو نہایت رحم فرمانے والا بہت مہربان ہے |
| اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ لا الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ لا مٰلِكِ يَوْمِ |
| سب تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کا رب ہے، نہایت رحم کرنے والا بہت مہربان |
| الدِّيْنِ ۝ط اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ط اِهْدِنَا الصِّرَاطَ |
| ہے۔ روزِ جزا کا مالک ہے۔ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ سے ہی مدد چاہتے ہیں |
| الْمُسْتَقِيْمَ ۝ لا صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ لا |
| ہمیں سیدھے راستے پر چلا۔ ان لوگوں کا راستہ جن پر تو نے انعام فرمایا۔ |
| غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝ ع |
| نہ ان لوگوں کا جن پر غضب ہوا اور نہ ہی گمراہوں کا۔ |

(الفاتحہ ۱:۱۔۷)

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝

میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اللہ ہی کے نام سے (شروع کرتا ہوں) جو نہایت رحم فرمانے والا بہت مہربان ہے

الٓمّٓ ۝ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛۚ فِيْهِ ۛۚ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝

الف۔ لام۔ میم۔ یہ عالیشان کتاب ہے جس میں کوئی شک نہیں۔ یہ ان پرہیزگاروں کے لئے

الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ

ہدایت ہے جو غیب پر ایمان لاتے ہیں، نماز قائم رکھتے ہیں اور ہم نے انہیں جو کچھ دیا اس میں سے

يُنْفِقُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ

(ہماری راہ میں) خرچ کرتے ہیں نیز وہ جو اس (کلام) پر ایمان لاتے ہیں جو (اے حبیب

قَبْلِكَ ۚ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝ اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ

آپ ﷺ پر نازل کیا گیا اور جو آپ سے پہلے نازل کیا گیا اور وہ آخرت پر بھی یقین رکھتے ہیں

رَّبِّهِمْ ۖ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝

وہی لوگ اپنے رب کی طرف سے ہدایت پر ہیں اور وہی فلاح پانے والے ہیں

(البقرۃ ۲: ۱-۵)



اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝

میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں۔

وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّيٰطِيْنُ عَلٰى مُلْكِ سُلَيْمٰنَ ج

اور وہ اس (کفریہ جادو منتر) کے پیچھے لگ گئے جسے سلیمان (علیہ السلام) کے دورِ حکومت میں شیطان

وَمَا كَفَرَ سُلَيْمٰنُ وَلٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا يُعَلِّمُوْنَ

پڑھا کرتے تھے حالانکہ سلیمان (علیہ السلام) نے کوئی کفر نہیں کیا بلکہ شیطانوں ہی نے کفر کیا کہ وہ

النَّاسَ السِّحْرَ ق وَمَآ اُنْزِلَ عَلَى الْمَلَكَيْنِ بِبَابِلَ

لوگوں کو (کفریہ) جادو سکھایا کرتے اور انہوں نے اس (جادو) کی پیروی کی جو (شہر) بابل میں دو

هَارُوْتَ وَمَارُوْتَ ط وَمَا يُعَلِّمٰنِ مِنْ اَحَدٍ حَتّٰى يَقُوْلَآ

فرشتوں ہاروت اور ماروت پر اتارا گیا۔ اور وہ (فرشتے) کسی کو (کچھ) نہیں سکھاتے تھے جب تک

اِنَّمَا نَحْنُ فِتْنَةٌ فَلَا تَكْفُرْ ط فَيَتَعَلَّمُوْنَ مِنْهُمَا مَا

یہ نہ کہہ دیتے کہ ہم تو صرف آزمائش ہیں لہٰذا تم (اسے سیکھ کر عمل کرکے) کفر نہ کرو۔ اس کے

يُفَرِّقُوْنَ بِهٖ بَيْنَ الْمَرْءِ وَزَوْجِهٖ ط وَمَا هُمْ بِضَآرِّيْنَ بِهٖ

باوجود وہ لوگ ان دونوں سے وہ جادو سیکھ لیتے تھے جس کے ذریعے وہ خاوند اور اس کی بیوی کے

مِنْ اَحَدٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ط وَيَتَعَلَّمُوْنَ مَا يَضُرُّهُمْ وَلَا

درمیان جدائی ڈالتے تھے۔ اور وہ اس سے اللہ کے اذن کے بغیر کسی کو کوئی ضرر نہیں پہنچا سکتے تھے۔

يَنْفَعُهُمْ ط وَلَقَدْ عَلِمُوْا لَمَنِ اشْتَرٰىهُ مَا لَهٗ فِى

اور وہ اس چیز کو سیکھتے جو انہیں نقصان دیتی اور نفع نہ دیتی۔ اور وہ بے شک خوب جانتے تھے کہ جس نے

الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ ط وقف وَلَبِئْسَ مَا شَرَوْا بِهٖٓ اَنْفُسَهُمْ ط

اس (جادو) کو خرید لیا اس کا آخرت میں (رحمتِ الٰہی سے) کوئی حصہ نہیں۔ اور وہ چیز ضرور بری ہے

لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝١٠٢

جس کے بدلے انہوں نے اپنے آپ کو فروخت کر ڈالا۔ کاش وہ یہ جان لیتے

☼ سورۃ البقرۃ کی درج بالا آیت سات مرتبہ پڑھیں۔ (البقرۃ ۲: ۱۰۲)

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۝

میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں۔

وَاِلٰـهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ

اور تمہارا معبود ایک معبود ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ نہایت رحم فرمانے والا بہت مہربان ہے۔

الرَّحِيْمُ ۝ اِنَّ فِىْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ وَ

بے شک آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے میں، رات اور دن کے بدل کر آنے میں

اخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَالْفُلْكِ الَّتِىْ تَجْرِىْ فِى

ان کشتیوں میں جو لوگوں کے نفع کی چیزیں اٹھائے ہوئے دریاؤں اور سمندروں میں

الْبَحْرِ بِمَا يَنْفَعُ النَّاسَ وَمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ السَّمَآءِ

چلتی ہیں، اس پانی میں جو اللہ نے بادلوں سے اتارا پھر اس سے مردہ زمین کو زندہ

مِنْ مَّآءٍ فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَبَثَّ فِيْهَا مِنْ

کیا اور اس میں ہر قسم کے جانور پھیلا دیے، ہواؤں کے پھیرنے میں اور ان بادلوں

كُلِّ دَآبَّةٍ ۠ وَّتَصْرِيْفِ الرِّيٰحِ وَالسَّحَابِ الْمُسَخَّرِ

میں جو آسمانوں اور زمین کے درمیان اللہ کے حکم کے پابند ہیں (ان سب میں)

بَيْنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ۝ ۱۶۴

عقلمندوں کے لئے (اللہ کے عرفان کی بے شمار) نشانیاں ہیں۔

(البقرۃ ۲: ۱۶۳-۱۶۴)



اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝

میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ۬ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں وہ خود زندہ اور دوسروں کو قائم رکھنے والا ہے۔ نہ اس کو اونگھ آتی ہے

وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ

اور نہ نیند۔ جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے (سب) اسی کی ملکیت ہے۔ کون ہے

ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ

جو اس کی اجازت کے بغیر اس کی بارگاہ میں شفاعت کر سکے؟ وہ جانتا ہے جو ان (لوگوں) کے سامنے

وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا

ہے اور جو ان (لوگوں) کے پیچھے ہے اور وہ اس کی معلومات میں سے کسی چیز کا احاطہ نہیں کر سکتے مگر

بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ

جتنا وہ چاہے۔ اس کی کرسی (حکومت) نے آسمانوں اور زمینوں کو سما رکھا ہے اور ان (زمین و آسمان)

وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝٢٥٥

کی حفاظت اسے نہیں تھکاتی اور وہی بہت بلند اور بڑی عظمت والا ہے۔

(البقرۃ ۲:۲۵۵)

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝

میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں۔

اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ؕ

(عظیم الشان) رسول اُس (کتاب) پر ایمان لائے جو اُن کے رب کی طرف سے اُن پر نازل ہوئی اور

كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ قف لَا نُفَرِّقُ

سب مومن بھی - اللہ پر، اس کے فرشتوں پر، اس کی کتابوں پر اور اس کے رسولوں پر (یہ کہتے ہوئے) سب

بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ قف وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ق ز

ایمان لائے کہ ہم (ایمان لانے میں) اس کے رسولوں میں سے کسی کے درمیان فرق نہیں کرتے۔ نیز

غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝٢٨٥ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ

انہوں نے کہا کہ ہم نے سنا اور ہم نے اطاعت کی۔ اے ہمارے رب! ہم تیری ہی بخشش کے طلبگار

نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ط لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا

ہیں اور (ہمیں) تیری ہی طرف لوٹنا ہے۔ اللہ تعالیٰ کسی شخص پر اتنی ہی ذمہ داری ڈالتا ہے جتنی اس کی

اكْتَسَبَتْ ط رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ج

طاقت ہو۔ اس نے جو (نیک کام) کیا اس کا نفع اسی کے لئے ہے اور اس نے جو (برا کام) کیا اس کا

رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى

ضرر اور وبال بھی اسی پر ہے۔ اے ہمارے رب! اگر ہم بھول جائیں یا ہم سے غلطی سرزد ہو جائے تو ہماری

الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ج رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا

گرفت نہ کر۔ اے ہمارے رب! ہم پر بھاری بوجھ نہ ڈال جیسا کہ تو نے ہم سے پہلے لوگوں پر ڈالا۔

بِهٖ ج وَاعْفُ عَنَّا وقفة وَاغْفِرْ لَنَا وقفة وَارْحَمْنَا وقفة

اے ہمارے رب! ہم پر ان احکام کا بوجھ نہ ڈال جس کی ہمیں طاقت میسر نہ ہو۔ ہم سے درگزر فرما، ہمیں

اَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝٢٨٦ ع

بخش دے، اور ہم پر رحم فرما تو ہمارا مالک و مددگار ہے۔ لہٰذا کافروں کے خلاف تو ہماری مدد فرما۔

(البقرة ٢: ٢٨٥، ٢٨٦)

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝

میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں۔

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ

اللہ تعالیٰ نے (اس بات کی) گواہی دی کہ اس کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں اور فرشتوں نے

قَآئِمًاۢ بِالْقِسْطِ ؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝١٨ اِنَّ

اور اہل علم نے بھی عدل سے قائم ہوکر۔ اس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ بہت غلبے والا اور بڑی

الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ ۗ قف وَمَا اخْتَلَفَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا

حکمت والا ہے۔ بے شک دین اللہ کے نزدیک صرف اسلام ہی ہے۔ اور اہل کتاب کے پاس

الْكِتٰبَ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ بَغْيًاۢ بَيْنَهُمْ ؕ

صحیح علم آجانے کے بعد ہی انہوں نے باہمی حسد وعناد کی وجہ سے آپس میں اختلاف اور جھگڑا

وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ فَاِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝١٩

کیا۔ اور جو اللہ کی آیتوں کے ساتھ کفر کرے تو بے شک اللہ بہت جلد حساب لینے والا ہے۔

(آل عمران ۳:۱۸، ۱۹)

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝

میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں۔

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ

بے شک تمہارا رب اللہ ہے جس نے آسمانوں اور زمینوں کو چھ دنوں میں پیدا فرمایا پھر وہ (اپنی

سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۗ قف يُغْشِي الَّيْلَ

شان کے لائق) عرش پر متمکن ہوا۔ وہ رات کو دن میں چھپا لیتا ہے (اور دن) اس کے پیچھے

الَنَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا لا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ

تیزی سے دوڑتا ہے۔ اور (اس نے) سورج، چاند اور ستاروں کو (پیدا کیا) وہ سب اس کے حکم کے

مُسَخَّرٰتٍۢ بِاَمْرِهٖ ط اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ط تَبٰرَكَ

پابند ہیں، سن لو! پیدا کرنا اور حکم دینا اسی کے لئے خاص ہے۔ اللہ بڑی برکت والا ہے جو تمام

اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا

جہانوں کا رب ہے۔ تم اپنے رب سے گڑگڑا کر اور آہستہ دعا کرو۔ بے شک وہ حد سے بڑھنے

وَّخُفْيَةً ط اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ ۝ وَلَا تُفْسِدُوْا فِى

والوں کو پسند نہیں کرتا۔ اور تم زمین میں اس کے درست ہونے کے بعد فساد نہ کرو۔ اور اس

الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا وَادْعُوْهُ خَوْفًا وَّطَمَعًا ط

(رب) سے ڈرتے ہوئے اور امید رکھتے ہوئے دعا کرو۔ بے شک اللہ کی

اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ ۝ ۵۶

رحمت نیکی کرنے والوں کے قریب ہے۔

(الاعراف ۷: ۵۴ تا ۵۶)

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝

میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں۔

وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اَنْ اَلْقِ عَصَاكَ ج فَاِذَا هِىَ

اور ہم نے موسیٰ (علیہ السلام) کو وحی کی کہ اپنا عصا ڈال دو چنانچہ اسی وقت فوراً وہ

تَلْقَفُ مَا يَاْفِكُوْنَ ۝ ۱۱۷ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا

(عصا) ان (کے جادو) کی فریب کاری کو نگلنے لگا۔ پس حق (کا غلبہ) ثابت ہوگیا اور

يَعۡمَلُوۡنَ ۝١١٨ فَغُلِبُوۡا هُنَالِكَ وَانۡقَلَبُوۡا صٰغِرِيۡنَ ۝١١٩

وہ جو کچھ (جادو) کرتے تھے اس کا بطلان ظاہر ہوگیا چنانچہ وہاں فرعونی مغلوب ہوگئے

وَاُلۡقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيۡنَ ۝١٢٠ قَالُوۡۤا اٰمَنَّا بِرَبِّ

اور ذلیل و خوار ہوکر واپس لوٹے اور جادوگر سجدے میں گر پڑے۔انہوں نے کہا ہم

الۡعٰلَمِيۡنَ ۝١٢١ رَبِّ مُوۡسٰى وَهٰرُوۡنَ ۝١٢٢

رب العالمین پر ایمان لائے جو موسیٰ و ہارون کا رب ہے۔

(الاعراف ۷:۱۱۷تا۱۲۲)

☼ سورۃ الاعراف کی درج بالا آیات سات مرتبہ پڑھیں اس کے بعد
وَاُلۡقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيۡنَ ۝ گیارہ مرتبہ پڑھیں



اَعُوۡذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيۡطٰنِ الرَّجِيۡمِ ۝

میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں

فَلَمَّاۤ اَلۡقَوۡا قَالَ مُوۡسٰى مَا جِئۡتُمۡ بِهِ ۙ السِّحۡرُ ؕ اِنَّ

پھر انہوں نے ڈال دیا تو موسیٰ (علیہ السلام) نے فرمایا جو تم لائے ہو وہ جادو ہے۔ بے شک اللہ اسے

اللّٰهَ سَيُبۡطِلُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصۡلِحُ عَمَلَ الۡمُفۡسِدِيۡنَ ۝٨١

عنقریب نیست و نابود کردے گا۔بے شک اللہ فساد کرنے والوں کے کام کی اصلاح نہیں فرماتا اور اللہ اپنے

وَيُحِقُّ اللّٰهُ الۡحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوۡ كَرِهَ الۡمُجۡرِمُوۡنَ ۝٨٢

کلمات و ارشادات سے حق کا حق ہونا ثابت فرمادیتا ہے خواہ مجرم ناپسند ہی کیوں نہ کریں

(یونس ۱۰:۸۱-۸۲)

☼ سورۃ یونس کی درج بالا آیات سات مرتبہ پڑھیں
اس کے بعد اِنَّ اللّٰهَ سَيُبۡطِلُهٗ ؕ سات مرتبہ پڑھیں

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۝

میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں۔

اِنَّمَا صَنَعُوْا كَیْدُ سٰحِرٍ ؕ وَلَا یُفْلِحُ

بے شک انہوں نے جو کچھ بنایا وہ تو فقط جادوگر کا فریب ہے۔

السّٰحِرُ حَیْثُ اَتٰی ۝ ۶۹

جادوگر جہاں کہیں بھی جائے وہ کبھی کامیاب نہیں ہوسکتا

☼ سورۃ طٰہٰ کی درج بالا آیات سات مرتبہ پڑھیں (طٰہٰ ۲۰:۶۹)



اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۝

میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں۔

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَیْنَا لَا

کیا تم نے یہ سمجھ لیا کہ ہم نے تمہیں بے کار اور بے مقصد پیدا کیا ہے اور تم ہماری طرف نہیں

تُرْجَعُوْنَ ۝ ۱۱۵ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ۚ لَاۤ اِلٰهَ

لوٹائے جاؤ گے۔ پس اللہ بلند شان والا ہے جو بادشاہ حقیقی ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ

اِلَّا هُوَ ۚ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِیْمِ ۝ ۱۱۶ وَمَنْ یَّدْعُ مَعَ

بزرگی والے عرش کا مالک ہے۔ اور جو اللہ کے ساتھ کسی دوسرے معبود کی عبادت کرے جس کی اس

اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ۙ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ ۙ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ

کے پاس کوئی دلیل نہیں ہے تو اس کا حساب اس کے رب ہی کے پاس ہے۔ بلاشبہ کافر کامیاب

عِنْدَ رَبِّهٖ ؕ اِنَّهٗ لَا یُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ۝ ۱۱۷ وَقُلْ رَّبِّ

نہیں ہوں گے۔ اور (اے حبیب!) آپ یوں عرض کریں کہ اے میرے رب! مغفرت فرما، رحم

اغْفِرْ وَارْحَمْ وَأَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ۝١١٨

فرما اور تو سب سے بہتر رحم فرمانے والا ہے

(المومنون ۲۳: ۱۱۵۔۱۱۸)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اللہ ہی کے نام سے (شروع کرتا ہوں) جو نہایت رحم فرمانے والا بہت مہربان ہے

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ۝ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۝ فَالتّٰلِيٰتِ

فرشتوں کی صف بستہ ان جماعتوں کی قسم جو صف باندھتی ہیں پھر خوب جھڑکنے والی جماعتوں

ذِكْرًا ۝ اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ۝ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

کی قسم پھر قرآن کی تلاوت کرنے والی جماعتوں کی قسم! بے شک تمہارا معبود یقیناً ایک ہے۔

وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ۝ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا

جو آسمانوں، زمینوں اور ان کے درمیان تمام چیزوں کا رب ہے اور تمام مشرقوں کا رب ہے۔

بِزِيْنَةِ ِۨالْكَوَاكِبِ ۝ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ۝

بے شک ہم نے آسمان دنیا کو ستاروں کی زینت سے آراستہ کر دیا۔ اور (اسے) ہر سرکش شیطان

لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ

سے محفوظ کر دیا۔ وہ (شیاطین) عالم بالا کے فرشتوں کی باتوں کو نہیں سن سکتے اور ان کو بھگانے کے

جَانِبٍ ۝ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۝ اِلَّا مَنْ

لئے ان پر ہر طرف سے ضرب لگائی جاتی ہے اور ان کے لئے دائمی عذاب ہے۔ مگر جو شیطان

خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ۝

کسی بات کو اُچک لے تو فوراً چمکتا ہوا انگارا اس کا پیچھا کرتا ہے۔

(الصافات ۳۷: ۱تا۱۰)

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝

میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں۔

وَاِذْ صَرَفْنَآ اِلَيْكَ نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ يَسْتَمِعُوْنَ

اور (اے حبیب! آپ یاد فرمایئے) جب ہم آپ کی طرف جنات کی ایک جماعت کو پھیر

الْقُرْاٰنَ ۚ فَلَمَّا حَضَرُوْهُ قَالُوْٓا اَنْصِتُوْا ۚ فَلَمَّا قُضِيَ

لائے جو آپ سے بغور قرآن سنتے تھے پس جب وہ آپ (نبی) کے پاس حاضر ہوئے تو انہوں

وَلَّوْا اِلٰى قَوْمِهِمْ مُّنْذِرِيْنَ ۝۲۹ قَالُوْا يٰقَوْمَنَآ اِنَّا

نے (آپس میں) کہا خاموش رہو، پھر جب قرآن پڑھا جاچکا تو وہ اپنی قوم کی طرف ڈر سناتے

سَمِعْنَا كِتٰبًا اُنْزِلَ مِنْۢ بَعْدِ مُوْسٰى مُصَدِّقًا لِّمَا

ہوئے واپس آئے۔ انہوں نے کہا اے ہماری قوم! بے شک ہم نے ایک کتاب سنی جو

بَيْنَ يَدَيْهِ يَهْدِيْٓ اِلَى الْحَقِّ وَاِلٰى طَرِيْقٍ

موسیٰ (علیہ السلام) کے بعد نازل کی گئی پہلی کتابوں کی تصدیق کرنے والی ہے حق کی طرف

مُّسْتَقِيْمٍ ۝۳۰ يٰقَوْمَنَآ اَجِيْبُوْا دَاعِيَ اللّٰهِ وَاٰمِنُوْا بِهٖ

اور سیدھے راستہ کی طرف راہنمائی کرتی ہے۔ اے ہماری قوم! اللہ کی طرف بلانے والے کی

يَغْفِرْ لَكُمْ مِّنْ ذُنُوْبِكُمْ وَيُجِرْكُمْ مِّنْ عَذَابٍ

بات مان لو اور اس پر ایمان لے آؤ اللہ تمہارے لئے تمہارے گناہوں کو بخش دے گا اور تمہیں

اَلِيْمٍ ۝۳۱ وَمَنْ لَّا يُجِبْ دَاعِيَ اللّٰهِ فَلَيْسَ بِمُعْجِزٍ

دردناک عذاب سے پناہ میں رکھے گا۔ اور جو اللہ کی طرف بلانے والے کی بات نہ مانے تو وہ

فِي الْاَرْضِ وَلَيْسَ لَهٗ مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءُ ؕ

زمین میں (کہیں بھاگ کر) اللہ کو عاجز کرنے والا نہیں ہے اور اللہ کے سوا اس کا کوئی مددگار نہیں۔

أُولَٰئِكَ فِي ضَلَالٍ مُّبِينٍ ۝

وہ لوگ کھلی گمراہی میں ہیں۔

(الاحقاف،۴۶:۲۹تا۳۲)



أَعُوذُ بِاللَّهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيمِ ۝

میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں۔

يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْإِنسِ إِنِ اسْتَطَعْتُمْ أَن تَنفُذُوا مِنْ

اے جن و انس کے گروہ! اگر تم آسمانوں اور زمینوں کے کناروں سے نکل جانے کی طاقت رکھتے

أَقْطَارِ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ فَانفُذُوا ۚ لَا تَنفُذُونَ إِلَّا

ہو تو نکل جاؤ۔ تم جہاں بھی جاؤ گے وہاں اسی کی سلطنت ہے۔ تو (اے جن و انس!) تم اپنے

بِسُلْطَانٍ ۝ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ۝ يُرْسَلُ

رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟۔ (اے جھٹلانے والو!) تم پر (قیامت کے دن) آگ

عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّن نَّارٍ وَنُحَاسٌ فَلَا تَنتَصِرَانِ ۝ ۳۵

کا خالص شعلہ اور دھواں چھوڑا جائے گا۔ پھر تم اپنا بچاؤ بھی نہ کر سکو گے۔

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ۝ ۳۶

پس اے (جن و انس) تم اپنے رب کی کن کن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟۔

(الرحمٰن ۵۵:۳۳تا۳۶)



اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۝

میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں۔

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا

اگر ہم اس قرآن کو کسی پہاڑ پر نازل کرتے تو (اے مخاطب!) تو اسے ضرور (اللہ کے لئے)

مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا

جھکتا ہوا اور اللہ کے خوف سے پھٹتا ہوا دیکھتا۔ ہم ان مثالوں کو لوگوں کے لئے بیان

لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ۝ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَاۤ اِلٰهَ

کرتے ہیں تاکہ وہ غور و فکر کریں۔ وہی اللہ ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ ہر پوشیدہ

اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ

اور ظاہر کو جاننے والا ہے وہ نہایت رحم فرمانے والا بہت مہربان ہے۔ وہی اللہ ہے جس

الرَّحِيْمُ ۝ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ

کے سوا کوئی معبود نہیں۔ سب کا بادشاہ ہے، بہت پاک، ہر نقص سے سالم، امان بخشنے والا،

الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ

نگہبان، بہت غالب، نہایت عظمت والا اور کبریائی والا ہے، اللہ ہر اس چیز سے پاک

الْمُتَكَبِّرُ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ

ہے جسے وہ اس کا شریک ٹھہراتے ہیں۔ وہی اللہ ہے سب کا خالق، ایجاد فرمانے والا،

الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ؕ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِى

صورت بنانے والا۔ سب اچھے نام اسی کے لئے ہیں آسمانوں اور زمینوں کی تمام چیزیں

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

اسی کی تسبیح کرتی ہیں وہ نہایت غلبے والا بڑی حکمت والا ہے

(الحشر ۵۹: ۲۱ تا ۲۴)



اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝

میں شیطان مردود (کے وسوسوں) سے اللہ کی پناہ میں آتا ہوں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اللہ ہی کے نام سے (شروع کرتا ہوں) جو نہایت رحم فرمانے والا بہت مہربان ہے

قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْا

(اے محبوب!) آپ فرمائیں میری طرف وحی کی گئی ہے کہ جنات کی ایک جماعت نے

اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ۝ يَّهْدِيْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا

(قرآن) کو غور سے سنا تو انہوں نے (اپنی قوم سے) کہا بے شک ہم نے بہت عجیب قرآن سنا

بِهٖ ۭ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا ۝ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ

جو سیدھی راہ کی طرف راہ دکھاتا ہے پس ہم اس پر ایمان لے آئے اور ہم اپنے رب کا کسی کو ہرگز

رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۝ وَّاَنَّهٗ كَانَ

شریک نہیں ٹھہرائیں گے اور یہ کہ ہمارے رب کی بزرگی بہت بلند ہے اس نے (کسی کو) نہ

يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ۝ۙ وَّاَنَّا ظَنَنَّاۤ اَنْ لَّنْ

(اپنی) بیوی بنایا اور نہ ہی اولاد۔ اور یہ کہ ہم میں سے احمق اور بے وقوف لوگ اللہ کے متعلق حد

تَقُوْلَ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا ۝ۙ وَّاَنَّهٗ

سے گزری ہوئی باتیں کیا کرتے تھے اور یہ کہ ہم گمان کرتے تھے کہ انسان اور جن اللہ پر ہرگز

كَانَ رِجَالٌ مِّنَ الْاِنْسِ يَعُوْذُوْنَ بِرِجَالٍ مِّنَ الْجِنِّ

جھوٹ نہ باندھیں گے۔ اور یہ کہ انسانوں میں سے کچھ مرد جنات میں سے کچھ مردوں کی پناہ

فَزَادُوْهُمْ رَهَقًا ۝ۙ وَّاَنَّهُمْ ظَنُّوْا كَمَا ظَنَنْتُمْ اَنْ لَّنْ

لیتے تھے تو انہوں نے ان (جنوں) کی سرکشی کو بڑھا دیا۔ اور یہ کہ انہوں نے گمان کیا جیسا کہ

يَّبْعَثَ اللّٰهُ اَحَدًا ۝ۙ وَّاَنَّا لَمَسْنَا السَّمَآءَ فَوَجَدْنٰهَا

(اے گروہ جنات!) تم نے گمان کیا کہ اللہ کسی کو (مرنے کے بعد) ہرگز زندہ نہیں کرے گا اور یہ

مُلِئَتْ حَرَسًا شَدِيْدًا وَّشُهُبًا ۝ۙ وَّاَنَّا كُنَّا

کہ ہم نے آسمان کو چھوا تو ہم نے اس کو سخت محافظوں اور آگ کے انگاروں سے بھرا ہوا پایا اور یہ

نَقْعُدُ مِنْهَا مَقَاعِدَ لِلسَّمْعِ ؕ فَمَنْ يَّسْتَمِعِ

کہ ہم (اس سے پہلے فرشتوں کی باتیں) سننے کے لئے اس کے کچھ ٹھکانوں پر بیٹھ جاتے تھے

الْاٰنَ يَجِدْ لَهٗ شِهَابًا رَّصَدًا ۝ۙ

لیکن اب جو کوئی کان لگائے تو وہ اپنی گھات میں آگ کا شعلہ تیار پائے گا۔

(الجن ۷۲: ۴تا۹)



# سورۃ الاخلاص

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اللہ ہی کے نام سے (شروع کرتا ہوں) جو نہایت رحم فرمانے والا بہت مہربان ہے

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ ۵

(اے حبیب!) آپ فرما دیجئے، وہ اللہ ہے یکتا، اللہ بے نیاز ہے۔ اس کی کوئی اولاد نہیں

وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

اور نہ وہ کسی کی اولاد ہے اور اس کا کوئی ہمسر نہیں۔

(الاخلاص ۱۱۲: ۱ تا ۴)

☼ سورۃ الاخلاص تین مرتبہ پڑھیں

# سورۃ الفلق

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اللہ ہی کے نام سے (شروع کرتا ہوں) جو نہایت رحم فرمانے والا بہت مہربان ہے

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ

(اے حبیب!) آپ فرمائیں کہ میں صبح کے رب کی پناہ لیتا ہوں ہر اس چیز کے شر سے جس کو اس نے

شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي

پیدا کیا اور اندھیری رات کے شر سے جب وہ چھا جائے اور گرہوں میں بہت پھونک مارنے والی

الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

عورتوں کے شر سے اور حسد کرنے والے کے شر سے جب وہ حسد کرے۔

(الفلق ۱۱۳: ۱ تا ۵)

☼ سورۃ الفلق تین مرتبہ پڑھنے کے بعد

وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ سات مرتبہ پڑھیں

# سورۃ الناس

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اللہ ہی کے نام سے (شروع کرتا ہوں) جو نہایت رحم فرمانے والا بہت مہربان ہے

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِکِ النَّاسِ ۝

(اے حبیب!) آپ فرمائیں کہ میں سب لوگوں کے رب کی، سب لوگوں کے بادشاہ کی اور

اِلٰہِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۵ الْخَنَّاسِ ۝

سب لوگوں کے معبود کی پناہ لیتا ہوں وسوسہ ڈالنے والے،

الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝

پیچھے ہٹ کر چھپ جانے والے کے شر سے جو لوگوں کے سینوں میں

مِنَ الْجِنَّۃِ وَالنَّاسِ ۝

وسوسہ ڈالتا ہے جو جنات اور انسانوں میں سے ہے۔

☼ سورۃ الناس تین مرتبہ پڑھیں (الناس ۱۱۴: ۱ تا ۶)

**نوٹ: مذکورہ بالا تینوں سورتیں مذکورہ بالا طریقہ کے مطابق سات مرتبہ پڑھیں**

# درود غوثیہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَ

یا اللہ! تو کرم و سخا کی کان، علم و حلم اور حکمت و دانائی کے سرچشمہ ہمارے آقا و مولا

مَنْبَعِ الْعِلْمِ وَ الْحِلْمِ وَالْحِکَمِ وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحٰبِہٖ وَسَلِّمْ

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر، آپ کی آل و اصحاب پر رحمت و سلامتی نازل فرما

☼ درود غوثیہ گیارہ مرتبہ پڑھیں

# ہر وبا سے
# بچاؤ کے لئے

لِیْ خَمْسَۃٌ اُطْفِیْ بِھَا حَرَّ الْوَبَآءِ الْحَاطِمَہ
اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاھُمَا وَالْفَاطِمَہ



اسے لکھ کر مکان پر لگائیں ہر وبا سے
بچاؤ کے لیے مؤثر ہے